## جناب امیر علیہ السلام کی اٹھارہ منقبتیں ایسی تھیں جو کسی میں نہیں تھیں

عن ابن عباس قال کانت لعلی ثمانی عشرۃ منقبۃ ما کانت لاحد من ہذہ الامۃ اخرجہ الطبرانی فی الصواعق المحرقہ (ابن عباس سے روایت ہے کہ جناب امیر علیہ السلام کی اٹھارہ منقبتیں ایسی ہیں جو اس امت کے کسی ایک کی نہیں ہیں ۔

## خاتمہ

خدائے بے نیاز کا شکر ہے جس نے اپنے حقیر بندے کے ہاتھ سے اس عظیم الشان کام کو آج ایسے مبارک دن اور بابرکت مہینے میں انجام کو پہونچایا ہے کہ جس سعادت بھرے دن اور مہینے میں خدا تعالےٰ نے اپنی پاک کلام کو اپنے حبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نازل فرمایا اور اپنے نبی مرسل ابن مریم رسول اللہ کو اپنی طرف اٹھالیا یہ وہی رمضان المبارک کا مہینہ اور سترھویں تاریخ ہے جس میں جناب یوشع بن نون وصی موسیٰ اور ہمارے آقا علی علیہ السلام نے شربت شہادت نوش کیا ہیں اپنے مجیب الدعوات قاضی الحاجات رب الارباب کی جناب سے دعا مانگتا ہوں کہ اس مناقب کے وسیلے سے مجھے اور میرے اہل عیال کو دنیا میں تنگدستی اور ضغطہ قبر اور دوزخ کی آنچ سے بچاکر اپنے دیدار کی نعمت چکھائے اور سید الانبیاء صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت نصیب کرے اور ساقی کوثر کے ہاتھ سے شراب طہورا پلادے آمین ثم آمین

## واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین

رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ جناب امیر علیہ السلام کی چار خصلتیں ایسی ہیں جو کسی دوسرے میں نہیں ہیں وہ سب عربی و عجمی لوگوں سے پہلے ہیں جنہوں نے حضرتؐ کے ساتھ نماز پڑھی ہے۔ اور وہ وہ ہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام جہادوں میں حضرت کا علم انہیں کے ہاتھ میں رہا ہے اور وہ وہ ہیں کہ جو اس روز کہ حضرتؐ کے پاس سے سب لوگ بھاگ گئے۔ اور وہ حضرتؐ کے ساتھ صبر کئے ہوئے احد کے مقام میں ڈٹے رہے اور وہ وہ ہیں کہ جنہوں نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو غسل دیا اور قبر میں اتارا۔

## جناب امیر علیہ السلام کی پانچ خصوصیتیں۔

عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اعطیت فی علی خمسا هو احب الی من الدنیا وما فیها - اما واحدة فهو تکأتی بین یدی اللہ عز وجل حتی یفرغ من الحساب - واما الثانیة فلواء الحمد بیده آدم ومن ولده تحته واما الثالثة فواقف علی عقر حوضی یسقی من عرف من امتی واما الرابعة فساتر عورتی ومسلمی الی ربی واما الخامسة فلست اخشی ان یرجع زانیا بعد احصان ولا کافرا بعد ایمان (اخرجه احمد) ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ علی کو پانچ باتیں ایسی عطا ہوئی ہیں کہ میرے نزدیک دنیا سے بہت محبوب ہیں اول کہ قیامت کے روز وہ میرا تکیہ ہوگا جب تک کہ میں حساب سے فارغ ہو جاؤں۔ دوئم لواء الحمد اسکے ہاتھ میں ہوگا آدم اور اولاد آدم اسکے علم کے نیچے ہونگے سوم وہ میرے حوض کے اوپر کھڑا ہوگا جس کو میری امت سے پہچانے گا اسکو پلائیگا چہارم میرے مرنے کے بعد میرا پردہ دار ہوگا اور مجھے میرے پروردگار کے سپرد کریگا پنجم مجھے اسکی نسبت یہ خوف نہیں ہے کہ وہ پارسا ہونے کے بعد زنا کا مرتکب ہو اور ایمان لانے کے بعد پھر کافر ہو۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جناب امیر سے ایسے ستر عہد کرنے جو کسی سے نہیں کئے۔

عن ابن عباس قال کنا نتحدث ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم عهد الی علی سبعین عهدا لم یعهد الی غیره (اخرجه ابو نعیم فی الحلیة) ابن عباس کہتے ہیں کہ ہم اکثر کہا کرتے تھے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جناب امیر سے ستر عہد ایسے کئے ہیں جو ان کے سوا اور کسی سے نہیں کئے۔